# فہرست کتاب اقتباس الانوار من کلام الغفار



| صفحہ | مطالب | صفحہ | مطالب | صفحہ | مطالب |
|---|---|---|---|---|---|
| ۵ | بیان توحید | ۸۲ | حمد حق سبحانہ و تعالی | ۲۵۰ | بیان تقوے کا |
| ۱۷ | بیان اثبات کا کہ اللہ تعالی ہی مالک ہے ہر شے کا۔ | ۸۵ | صفت کلام ربانی کتاب آسمانی | ۲۶۷ | بیان احسان کا۔ |
| ۲۰ | بیان قدرت کاملہ و خالقیت و رزاقی حق سبحانہ و تعالی و عجز مخلوقات اگرچہ کاملین باشند | ۱۱۱ | بیان اللہ کی از شان حضرت رسول کریم صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم | ۲۷۱ | بیان اسلام کا۔ |
| ۴۰ | علم محیط کل شے خاصہ حق سبحانہ و تعالے ست۔ | ۱۲۳ | بیان معجزات آنحضرت علیہ الصلوۃ والسلام و علے آلہ و صحابہ اجمعین۔ | ۲۷۶ | بیان توبہ و استغفار۔ |
| ۴۴ | رد شرک | ۱۲۵ | بیان اطاعت اللہ و رسول صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم و عمل بر قرآن و حدیث۔ | ۲۸۸ | بیان توکل کا۔ |
| ۴۵ | دعا مانگنا غیر اللہ سے قسم شرک سے ہے۔ | ۱۴۹ | بیان نماز کا۔ | ۲۹۲ | بیان نصیحت یعنے خیر خواہی کہ امر معروف ہم از اقسام نصیحت ست۔ |
| ۵۰ | دعا بجناب حق سبحانہ تعالے | ۱۶۴ | بیان مال خرچ کرنے اور زکوۃ و خیرات کا اور برائی امساک کی۔ | ۲۹۴ | امر بالمعروف و نہی عن المنکر |
| ۵۴ | دعا کردن برائے دیگرے و ہر دعا کہ بصیغہ جمع آمدہ ہست برائے خود و برائے دیگر مسلمانان مے باشد۔ | ۱۸۰ | بیان طہارت ظاہر و باطن | ۲۹۷ | بیان حلم و عفو و تواضع خلق۔ |
| ۵۵ | ادعیہ قرآنیہ۔ | ۱۸۱ | بیان حج و بیت اللہ شریف و متعلقات آن۔ | ۳۰۰ | بیان شکر و یاد کردن نعمتہائے و احسانہائے حق سبحانہ و تعالی |
| ۶۲ | بیان اندکے از رحمت حق سبحانہ و تعالی۔ | ۱۸۳ | بیان ایمان و اہل ایمان۔ | ۳۱۸ | نیت خیر و اخلاص عمل از سمعہ و ریا و من و اذے۔ |
| ۷۷ | تنزیہ و تسبیح حق سبحانہ و تعالے | ۲۲۲ | کلمات یا ایہا الذین | ۳۲۲ | اجرت نہ لینا وعظ و امر معروف وغیرہ پر۔ |
| | | ۲۲۲ | بیان اعمال صالحہ کا۔ | ۳۲۳ | سمع و طاعت و جلدی کردن در کار خیر۔ |
| | | ۲۴۳ | بیان علم و علما کا | ۳۲۵ | بیان حرفہ و تجارت۔ |
| | | | | ر | بیان صلہ رحم و حقوق قرابت کا |

| صفحہ | مطالب |
|---|---|
| ۳۴۸ | بیان خوف و رجا یعنے بیم و امید |
| ۳۵۰ | ریاضت و مجاہدہ نفس |
| ۳۵۱ | بیان ذکر |
| ۳۵۳ | بیان صدق |
| ۳۵۵ | شفقت بر ضعیفان |
| ۳۵۹ | حفظ اللسان |
| ۳۶۷ | حفظ السمع والبصر |
| " | طمانینت و تسکین خاطر |
| ۳۶۹ | رضوان |
| ۳۷۱ | عبرت و تفکر |
| ۳۷۴ | بیان صبر |
| ۳۸۱ | مراقبہ در بیان قرب و معیت و علم وسمع و بصر و خبرت حق سبحانہ وتعالے |
| ۳۹۰ | وعدہ و عہد و میثاق وغیرہ |
| ۳۹۳ | مشورہ کرنا |
| " | آسان ہونا دین کا |
| ۳۹۴ | اقسام محبت و ولایت و دوستی و خلت |
| ۳۹۹ | سلام کا بیان |
| ۴۰۲ | خصومت و فیصلہ و وکالت و شہادت وغیرہ |

| صفحہ | مطالب |
|---|---|
| ۴۰۵ | عشرۃ النساء |
| ۴۰۹ | اقسام کسب |
| ۴۱۳ | عجلت و تانی محمود و مذموم بہ حسب مواقع |
| ۴۱۴ | بعضے حلال و حرام |
| ۴۱۸ | امانت و خیانت |
| ۴۱۹ | کفارہ گناہان |
| ۴۲۰ | تذکیہ محمود و مذموم |
| ۴۲۱ | دنیا و آخرت |
| ۴۲۹ | بیان سنت و بدعت و رسم کہ لفظ اعتدار و اسراف و طغیان ہر جا کہ در قرآن مجید مذکور ست از غور و تدبر اکثر بر بدعت صادق مے آید |
| ۴۳۳ | بیان تقلید باطل و اقتدار فاسد و عمل بر قول ہر کس و ناکس |
| ۴۳۶ | ہوائے نفس |
| ۴۳۹ | اعتبار یا عدم اعتبار قلت و کثرت اہل حق و باطل |
| ۴۴۲ | ظلم کرنا اپنے نفس پر اور دوسرے پر |
| ۴۵۴ | جرم کا بیان |

| صفحہ | مطالب |
|---|---|
| ۴۵۸ | بیان عصیان کا |
| ۴۵۹ | بیان ذنب کا |
| ۴۶۱ | بیان سیئہ کا |
| ۴۶۲ | بیان فسق کا |
| ۴۶۳ | بیان بغی کا |
| ۴۶۵ | بیان اعتدار کا |
| ۴۶۶ | بیان طغیان کا |
| ۴۶۷ | بیان اسراف کا |
| ۴۶۸ | بیان فساد کا |
| ۴۷۰ | بیان کذب و زور و افترا |
| ۴۷۵ | بیان منع تفریط در تعظیم و بیان بزرگی بزرگان |
| ۴۷۶ | منع افراط در تعظیم و ثبوت بشریت حضرات انبیاء علیہم السلام |
| ۴۷۷ | عبدیت حضرات انبیاء علیہم السلام |
| ۴۷۸ | ثبوت اخوۃ حضرات انبیاء علیہم السلام با دیگران |
| " | قادر مطلق و عالم الغیب نبودن حضرات انبیاء علیہم السلام |
| ۴۸۰ | باوجود نص قیاس کردن |

| صفحہ | مطالب |
|---|---|
| ۴۸۰ | استقامت و محافظت اعمال |
| ۴۸۱ | پندار و غرور و غفلت و ضلال و استدراج ۔ |
| ۴۸۳ | جھل مرکب سے اچھی کو برا اور سچے کو جھوٹا کہنا ۔ |
| ۴۸۵ | مبادلہ اسے اعلیٰ با ادنے ۔ |
| ۴۸۶ | بیان حسد کا ۔ |
| " | بیان کبر و فخر و رعونت کا ۔ |
| ۴۹۳ | حال جہال و عوام کالانعام و ملحدان و بے دینان ۔ |
| ۴۹۹ | بیان ابلیس اور شیاطین کا |
| ۵۰۹ | بیان موت و قبر و قیامت و حساب و بعض عذاب و آفات کا دنیا مین |
| ۵۵۲ | بیان بہشت و دوزخ کا ۔ |
| ۵۷۵ | مہمانی و دعوت طرف حق سبحانہ تعالےٰ |
| " | مہمانی و رضیان از طرف حق سبحانہ و تعالےٰ |
| " | اہل بہشت ہرچہ خواہند و رغبت کنند بیابند ۔ |
| ۵۷۶ | رجوع اسے اللہ تعالی ۔ |
| ۵۷۸ | مواعظ مختلفہ متعددہ |
| ۵۸۱ | بعض نصائح و مسائل مختلف مختصر |
| ۵۸۳ | بیان فلاح کا ۔ |

| صفحہ | مطالب |
|---|---|
| ۵۸۵ | بیان فوز کا ۔ |
| ۵۸۷ | عظمت و تحقیق صفت خاص حق سبحانہ و تعالےٰ کست در عظمت او تعالی و عظمت مخلوقات سے محض مشارکت اسمیہ ست بسیر قائلین و گروہ غیر شیاد گرست |
| ۵۹۰ | ذکر حضرت آدم علیہ السلام ۔ |
| ۵۹۱ | ذکر حضرت ادریس علیہ السلام |
| " | ذکر نوح علیہ السلام کا |
| ۵۹۲ | ذکر حضرت ابراہیم و اسمعیل و اسحق و یعقوب علیہم السلام کا ۔ |
| ۵۹۵ | ذکر حضرت لوط علیہ السلام کا ۔ |
| ۵۹۷ | ذکر حضرت یوسف علیہ السلام ۔ |
| " | ذکر حضرت موسی و ہارون علیہما السلام و بنی اسرائیل و در ضمن آن ذکر فرعون ۔ |
| ۶۰۲ | ذکر حضرت ہود علیہ السلام و قوم وی عاد |
| ۶۰۳ | ذکر حضرت صالح ؑ و قوم وی ثمود |
| " | ذکر حضرت یونس ؑ و قوم وے |
| ۶۰۴ | ذکر حضرت شعیب علیہ السلام |
| " | ذکر حضرت داود و سلیمان علیہما السلام |
| ۶۰۵ | ذکر زکریا و یحیےٰ علیہما السلام |
| " | ذکر حضرت عیسے و بی بی مریم علیہما السلام |

| صفحہ | مطالب |
|---|---|
| ۶۰۶ | ذکر حضرت ذوالکفل علیہ السلام |
| " | ذکر الیاس علیہ السلام |
| ۶۰۷ | ذکر حضرت ایوب علیہ السلام |
| " | ذکر نا معلوم الاسم شاید حضرت علیہ السلام باشد |
| " | ذکر ذوالقرنین رضی اللہ عنہ |
| " | ذکر لقمان علیہ السلام |
| " | ذکر یک مومن از قوم فرعون |
| " | قصہ اصحاب کہف و رقیم رضی |
| " | ذکر حبیب نجار ۔ |
| " | ذکر قصہ صاحبان باغ ۔ |
| " | قصہ دو برادر صاحب باغ |
| ۶۰۸ | نجاشی حبشہ ۔ |
| " | گریزندگان از موت ۔ |
| " | طالوت و تابوت سکینہ ۔ |
| " | اصحاب حجر ۔ |
| " | اصحاب سبا |
| " | اصحاب سبت |
| " | غلبہ بخت نصر بر بیت المقدس |
| " | اصحاب خندق ۔ |
| " | ذکر قارون ۔ |


تمت

ولقد یسرنا القرآن للذکر فهل من مدکر

# اقتباس الانوار

من

# کلام الغفار

# فہرس المضامین

من

# کلام رب العالمین

دریں مطبع صدیقی واقع لاہور مطبوع گردید

رمایش شیخ عبدالرحمان و احمد و عبدالحی پسران شیخ محی الدین مرحوم تاج

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ الذی انزل علی عبدہ الکتب ولم یجعل لہ عوجا قیما لینذر باسا شدیدا من لدنہ ویبشر المؤمنین الذین یعملون الصلحت ان لھم اجرا حسنا ماکثین فیہ ابدا وینذر الذین قالوا اتخذ اللہ ولدا ما لھم بہ من علم ولا لابائھم کبرت کلمۃ تخرج من افواھھم ان یقولون الا کذبا والصلوۃ والسلام علی رسولہ محمد الذی ارسلہ بالھدی ودین الحق لیظھرہ علی الدین کلہ وکفی باللہ شھیدا وعلی آلہ واصحابہ الذین جعلھم للہ سراج الاسلام سرجا **اما بعد** کہتا ہے العبد الراجی الی رحمۃ اللہ **محمد عبید اللہ** کہ اس عاجز ضعیف پر اللہ پاک کا بڑا انعام ہوا کہ مضامین کلام مجید و فرقان حمید کی فہرست لکھنے کا خیال دل مین سمایا مگر بوجہ چند در چند اسکا مرتب کرنا میسر نہ آیا اب بتوفیق الٰہی اس ضعیف العباد کو آخر عمر مین اس امر اہم کی مشغولی نصیب ہوئی اور بعون اللہ العزیز ختم کو پہونچی ہر مسلمان پر لازم ہے کہ معانی اور مضامین قرآنی مین غور و تدبر کر کے سعادت دارین حاصل کرے اور چشم عبرت سے اللہ جل جلالہ کے بیان ہدایت نشان کو دیکھے کہ محض اپنے بندون کی بہتری کے لیئے اپنی کلام پاک مین کیا کیا مضامین مفیدہ اور کیسے کیسے قصص پسندیدہ ارشاد فرمائے ہین کہ کہین اعمال حسنہ کا ذکر ہے تو کہین اخلاق حمیدہ کی تعریف کہین رد شرک ہے تو کہین توحید کی توصیف کہین دریائے رحمت موجزن ہے تو کہین شعلہ غضب آتش فگن کہین افعال قبیحہ کی نوہین ہے تو کہین رسوم قبیحہ کی نفرین کسی مقام پر عجائب قدرت کا بیان ہے تو کہین حکایات عربیہ کا تبیان کہین وعدہ کی تاکید ہے اور کہین وعید کی تشدید غرض ایک دریائے ناپیدا کنار ہے لیکن ضرورت کے وقت ہر شخص کو ہر قسم

کی آیت کا از بر ہونا یا ذہن مین گذرنا مشکل دو شوار ہے پس جس شخص کے پاس یہ فہرست موجود ہوگی وہ اپنے
مخالفین کو گن گن کر بتا سکتا ہے کہ قرآن مجید مین اتنی آیات رد شرک و مراسم کفر و اعمال
قبیحہ و اخلاق ذمیمہ مین وارد ہوئی ہین اور مشتاقین اور سامعین کو جتا سکتا ہے کہ اس
قدر آیات احکام اور توحید و ترغیب و ترہیب و اعمال حسنہ و اخلاق رضیہ مین بیان ہوئی ہین
اگرچہ فہرستین کلام ربانی کی اور حضرات نے بھی لکھی ہین اللہ پاک اُن کو جزائے خیر دے
لیکن اس فہرس کی ایک طرز مرغوب و استخراج مضامین کے لیئے ایک روش محبوب ایسی
اختیار کی گئی ہے کہ جس سے ہر ادنے و اعلے اپنے مطلب پر بزودی تمام فائز مرام
ہو سکتا ہے اور انشاء اللہ تعالے واعظون کو اس سے بڑی مدد ملے گی اور مناظرین کو بھی
بہت کارآمد ہوگی اور اہل بصیرت کو اس سے عبرت حاصل ہوگی کہ اللہ اکبر فلان فلان مضامین و نصائح
اللہ پاک کی کلام مین کسقدر بیان ہوئے ہین اور اگرچہ بحکم آیت کریمہ وَخُلِقَ الْاِنْسَانُ ضَعِیْفًا کے ہر
مضمون کی آیت کی استیعاب کا دعوے دشوار ہے لیکن بفضلہ تعالی اپنے خیال اور مکان کے
موافق کوشش ایسی ہی ہوئی ہے کہ استیعاب نہ ہو تو قریب قریب استیعاب کے ضرور ہے ۔
ہندوستان مین اہل مذاہب مشہور پانچ ہین مسلمان اور عیسائی اور ہندو اور انہین کے ساتھ
جدید برہمو سماج اور آریہ سماج سو عیسائیون نے تو توحید کے گلے پر ایسی چھری رکھی کہ ایک خدا کے تین
خدا کر دیئے اور ہندو تو کھلے بت پرست ہین اور برہمو سماج کلام الٰہی اور وحی آسمانی کے قائل ہی
نہین ہین اور آریہ سماج دعوی توحید کا کرتے ہین اور وید کو کلام الٰہی جانتے ہین لیکن انکے مذہب
مین اور وید مین اسقدر شرک بھرا ہوا ہے کہ دیوتا پرست اور عنصر پرست اور ستارہ پرست ہین اور شرک
فی الصفات مین ایسے مبتلا ہین کہ خدا کی پناہ تمام ارواح اور ذرات اجسام ان کے نزدیک
مثل ذات باریتعالی کے انادی یعنے قدیم ہین اور خدا کو خالق کسی چیز کا نہین جانتے انہین
ذرات اور اجسام اور ارواح کو باہم مرکب کر دینا یہہ کام خدا کا جانتے ہین چنانچہ کسی قدر
ذکر ان امور کا تصنیفات جناب مرزا غلام احمد صاحب اور رسالہ حجۃ اللہ مین مرقوم ہے ۔ اسواسطے
اس وقت مین اس فہرس کے ہونے کی بہت ضرورت ہے اللہ پاک کا بڑا احسان ہے کہ اُسنے
اپنے فضل سے اس کو ختم کرا دیا اب یہہ دعا ہے کہ اللہ تعالی بطفیل اپنے حبیب جناب رسول
کریم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اس کتاب کو موجب ہدایت ہر خاص و عام کا کرے آمین ۔
مین تو قرآن مجید کی تعریف کہانتک کر سکتا ہون مگر اتنا کہتا ہون کہ سب لوگ قرآن مجید کے مضامین

مین خوب غور کرین اور سبل کی تحقیقات مین نرمی و انصاف اور صبر و تحمل سے کام لین
پہر انشاء اللہ تعالی یہہ قرآن مجید آپ ہی سمجہاوے گا کہ شرک کو کسطرح مٹایا ہے اور
توحید خالص کو کسقدر جمایا ہے اِنَّ هٰذَا الْقُرْاٰنَ يَهْدِيْ لِلَّتِيْ هِيَ اَقْوَمُ اور ایک التماس بیچ خدمت
مخالفان مذہب اسلام کے کرتا ہون کہ جسطرز پر مینے یہہ فہرس لکہی ہے اسی طرز پر صاحبان پادری ایک فہرس
بیبل کی اور آریہ سماج ایک فہرس وید کی ساتہہ ترجمہ اُردو زبان سلیس عام فہم کی مرتب کرکے طبع کرادین
اور تمام وید اور اپنے مذہب کی کتابون کا ترجمہ کرکے چھپوا دین لیکن کوئی مضمون ستارہ پرستی اور
عنصر پرستی اور دیوتا پرستی اور انادی اور غیر مخلوق ہونے ارواح اور ذرات عالم کا عمداً ازراہ
خیانت کے ترک نکرین تاکہ حقیقت حال اور حسن قبح انکے مذہب کا واضح ہو جاوے اور معلوم ہو جاوے کہ
بیان شرک اور توحید اور اخلاق حمیدہ اور رذیلہ اور عبادات اور معاملات کا کسقدر ہوا ہے اگر وید
کو حق جانتے ہین تو اُسکا ترجمہ کسواسطے طبع نہین کراتے اور کیون مخفی رکہہ چھوڑا ہے دیکہو قرآن اور
حدیث کے تراجم فارسی اور اُردو اور ترکی پنجابی پشتو گجراتی وغیرہ مین کر دیئے گئے اور ہمیشہ لاکہون
چھپوائے جاتے ہین تاکہ ہر قسم کے آدمی اسکو دیکہین اور فیض حاصل کرین اور دین کی کتاب ایسی ہوا کرتی ہے
جسکے حروف بلکہ اعراب تک کی گنتی موجود ہے تاکہ کسی معتقد اور غیر معتقد کو کسی
موقع مین کمی بیشی کرنے کی گنجائش ہی نرہے اور کیون نہو اللہ
تعالے خود ذمہ وار حفاظت اس کلام پاک کا ہوا ہے اور
فرمایا ہے اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ
اور نام اس فہرس کا اقتباس الانوار
من کلام الغفار مقرر کیا اللہ تعالے
اس توفیض بخش سے تمام جہان کو
منور کرے آمین وَاٰخِرُ
دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ
لِلّٰهِ رَبِّ
الْعٰلَمِيْنَ

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

## بیان توحید

| پارہ | سورة | رکوع | |
|---|---|---|---|
| | فاتحہ | ۱ | اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ ۝ اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ سب تعریف اللہ کو ہے جو صاحب سارے جہان کا بہت مہربان نہایت رحم والا مالک انصاف کے دن کا تجھی کو ہم بندگی کرین اور تجھی سے مدد چاہین چلا ہم کو راہ سیدہی۔ |
| ۱ | البقرة | ۳ | فَلَا تَجْعَلُوْا لِلّٰهِ اَنْدَادًا وَّاَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ۝ سو نہ ٹہیراؤ اللہ کے برابر کوئی اور تم جانتے ہو۔ |
| 〃 | 〃 | ۱۰ | وَاِذْ اَخَذْنَا مِيْثَاقَ بَنِيْ اِسْرَآئِيْلَ لَا تَعْبُدُوْنَ اِلَّا اللّٰهَ اور جب ہمنے لیا قرار بنی اسرائیل کا بندگی نہ کرو مگر اللہ کی۔ |
| 〃 | 〃 | ۱۴ | وَلِلّٰهِ الْمَشْرِقُ وَالْمَغْرِبُ اور اللہ ہی کے واسطے ہے مشرق اور مغرب۔ |
| 〃 | 〃 | ۱۶ | قَالُوْا نَعْبُدُ اِلٰهَكَ وَاِلٰهَ اٰبَآئِكَ اِبْرَاهِيْمَ وَاِسْمٰعِيْلَ وَاِسْحٰقَ اِلٰهًا وَّاحِدًا وَّنَحْنُ لَهٗ مُسْلِمُوْنَ ۝ بولے ہم بندگی کرینگے تیرے رب اور تیرے باپ دادون کے رب کی ابراہیم اور اسمعیل اور اسحٰق وہی ایک رب ہے اور ہم اوسی کے حکم پر ہین۔ |
| ۲ | 〃 | ۱۹ | وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ۝ اور تمہارا رب اکیلا رب ہے کسی کو پوجنا نہین اسکے سوا بڑا مہربان ہے رحم والا۔ |
| 〃 | 〃 | ۲۰ | وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا يُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ ط وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ط اور بعض لوگ ہین جو پکڑتے ہین اللہ کے سوا اورون کو دوست اُنکی محبت رکہتے ہین جیسے محبت اللہ کی اور ایمان والون کو اوس سے زیادہ ہے محبت اللہ کی۔ |
| ۳ | 〃 | ۳۴ | اَللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ج اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۝ اللہ اُسکے سوا کسی کی بندگی نہین جیتا ہے سبکا تہامنے والا۔ |
| 〃 | آل عمران | ۱ | اَللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۝ اللہ اوسکے سوا کسی کی بندگی نہین جیتا ہے سب کا تہامنے والا۔ |
| 〃 | 〃 | ۲ | شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًا بِالْقِسْطِ اللہ نے گواہی دی کہ کسی کی بندگی نہین اسکے سوا اور فرشتون نے اور علم والون نے وہی حاکم ہے انصاف کا |

| پاره | سورة | رکوع | |
|---|---|---|---|
| ۳ | آل عمران | ۲ | لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝ کسی کو بندگی نہین اوسکے سوا زبردست ہے حکمت والا۔ |
| ″ | ″ | ۵ | اِنَّ اللّٰهَ رَبِّيْ وَرَبُّكُمْ فَاعْبُدُوْهُ هٰذَا صِرَاطٌ مُّسْتَقِيْمٌ ۝ بیشک اللہ ہے رب میرا اور رب تمہارا سو اوسکو بندگی کرو یہ سیدہی راہ ہے۔ |
| ″ | ″ | ۶ | فَمَنْ حَآجَّكَ فِيْهِ (الآیہ) مباہلہ در توحید و تثلیث پھر جو جھگڑا کرے تجھسے اس بات مین۔ |
| ″ | ″ | ″ | وَمَا مِنْ اِلٰهٍ اِلَّا اللّٰهُ ط وَاِنَّ اللّٰهَ لَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝ اور کسی کی بندگی نہین سوا اللہ کے اور اللہ جو ہے وہی ہے زبردست حکمت والا۔ |
| ″ | ″ | ۷ | قُلْ يٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ تَعَالَوْا اِلٰى كَلِمَةٍ سَوَآءٍ بَيْنَنَا وَبَيْنَكُمْ اَلَّا نَعْبُدَ اِلَّا اللّٰهَ وَلَا نُشْرِكَ بِهٖ شَيْـًٔا وَّلَا يَتَّخِذَ بَعْضُنَا بَعْضًا اَرْبَابًا مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ تو کہہ ای کتاب والو آؤ ایک سیدہی بات پر ہمارے تمہارے درمیان کی کہ بندگی نہ کرین مگر اللہ کی اور شریک نہ ٹہیراوین اوسکے ساتھہ کوئی چیز اور نہ پکڑین آپس مین ایک ایک کو رب سوائے اللہ کے۔ |
| ″ | ″ | ۸ | مَا كَانَ لِبَشَرٍ اَنْ يُّؤْتِيَهُ اللّٰهُ الْكِتٰبَ وَالْحُكْمَ وَالنُّبُوَّةَ ثُمَّ يَقُوْلَ لِلنَّاسِ كُوْنُوْا عِبَادًا لِّيْ (الی اربابا) کسی بشر کا کام نہین کہ اللہ اوسکو دیوی کتاب اور حکم اور پیغمبر کرے پہر وہ کہے لوگون کو کہ تم میرے بندے ہو۔ |
| ۵ | نساء | ۶ | وَاعْبُدُوا اللّٰهَ وَلَا تُشْرِكُوْا بِهٖ شَيْـًٔا اور بندگی کرو اللہ کی اور ملاؤ مت اوسکے ساتھہ کسیکو۔ |
| ″ | ″ | ۱۱ | اَللّٰهُ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ لَيَجْمَعَنَّكُمْ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ لَا رَيْبَ فِيْهِ ط اللہ کے سوا کسی کی بندگی نہین تمکو جمع کریگا قیامت کے دن اس مین شک نہین۔ |
| ۶ | المائدة | ۱۰ | وَقَالَ الْمَسِيْحُ يٰبَنِيْۤ اِسْرَآءِيْلَ اعْبُدُوا اللّٰهَ رَبِّيْ وَرَبَّكُمْ ط اِنَّهٗ مَنْ يُّشْرِكْ بِاللّٰهِ فَقَدْ حَرَّمَ اللّٰهُ عَلَيْهِ الْجَنَّةَ وَمَاْوٰىهُ النَّارُ ط وَمَا لِلظّٰلِمِيْنَ مِنْ اَنْصَارٍ اور مسیح نے کہا ہے کہ ای بنی اسرائیل بندگی کرو اللہ کی جو رب ہے میرا اور تمہارا بیشک جسنے شریک کیا اللہ کا سو حرام کی اللہ نے اسپر جنت اور اسکا ٹہکانا دوزخ ہے اور کوئی نہین گنہگارون کی مدد کرنے والا۔ |
| ″ | ″ | ″ | وَمَا مِنْ اِلٰهٍ اِلَّاۤ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ط اور بندگی کسی کو نہین مگر ایک معبود کو۔ |
| ″ | ″ | ″ | قُلْ اَتَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا لَا يَمْلِكُ لَكُمْ ضَرًّا وَّلَا نَفْعًا ط تو کہہ تم ایسی چیز پوجتے ہو اللہ کو چہوڑکر جو مالک نہین تمہارے برے کی اور نہ بہلے کی۔ |
| ۷ | ″ | ۱۶ | وَاِذْ قَالَ اللّٰهُ يٰعِيْسَى ابْنَ مَرْيَمَ ءَاَنْتَ قُلْتَ لِلنَّاسِ اتَّخِذُوْنِيْ وَاُمِّيَ اِلٰهَيْنِ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ (تا چند آیات) اور جب کہیگا اللہ اے عیسے مریم کے بیٹے تونے کہا تہا لوگون کو کہ ٹہیراؤ مجھکو اور |

| پارہ | سورۃ | رکوع | |
|---|---|---|---|
| | | | میری ماں کو دو معبود سوائے اللہ کے۔ |
| ۷ | المائدۃ | ۱۶ | مَا قُلْتُ لَهُمْ اِلَّا مَآ اَمَرْتَنِیْ بِهٖٓ اَنِ اعْبُدُوا اللّٰهَ رَبِّیْ وَرَبَّكُمْ (تا آخر) مینے نہین کہا انکو مگر جو تونے حکم کیا کہ بندگی کرو اللہ کی جو رب ہے میرا اور تمہارا۔ |
| ۷ | انعام | ۲ | وَاِنْ يَّمْسَسْكَ اللّٰهُ بِضُرٍّ فَلَا كَاشِفَ لَهٗٓ اِلَّا هُوَ ط وَاِنْ يَّمْسَسْكَ بِخَيْرٍ فَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ قَدِيْرٌ اور اگر پہونچاوے اللہ تجھکو کچھ سختی پھر اسکو کوئی نہ اٹھاوے سوائے اللہ کے اور اگر تجھکو پہونچاوے بھلائی تو وہ ہر چیز پر قادر ہے۔ |
| 〃 | 〃 | 〃 | اَئِنَّكُمْ لَتَشْهَدُوْنَ اَنَّ مَعَ اللّٰهِ اٰلِهَةً اُخْرٰی ط قُلْ لَّآ اَشْهَدُ ۝ کیا تم گواہی دیتے ہو اللہ کے ساتھ معبود اور بھی ہین تو تو کہہ مین نہ گواہی دونگا۔ |
| 〃 | 〃 | 〃 | قُلْ اِنَّمَا هُوَ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ وَّاِنَّنِیْ بَرِیْٓءٌ مِّمَّا تُشْرِكُوْنَ تو کہہ وہی ہے معبود ایک اور مین قبول نہین رکھتا جو تم شریک کرتے ہو۔ |
| 〃 | 〃 | ۵ | قُلْ اَرَءَيْتُمْ اِنْ اَخَذَ اللّٰهُ سَمْعَكُمْ وَاَبْصَارَكُمْ وَخَتَمَ عَلٰى قُلُوْبِكُمْ مَّنْ اِلٰهٌ غَيْرُ اللّٰهِ يَاْتِيْكُمْ بِهٖ ط اُنْظُرْ كَيْفَ نُصَرِّفُ الْاٰيٰتِ ثُمَّ هُمْ يَصْدِفُوْنَ تو کہہ دیکھو تو اگر چھین لے اللہ تمہارے کان اور آنکھین اور مہر کردے تمہارے دلون پر کون وہ رب ہے اللہ کے سوا جو تمکو یہ لادیوے دیکھو ہم کیسے پھیرتے ہین باتین پھر وہ کنارہ کرتے ہین۔ |
| 〃 | 〃 | ۱۲ | اِنَّ اللّٰهَ فَالِقُ الْحَبِّ وَالنَّوٰى (تمام رکوع تا يَصِفُوْنَ) بیشک اللہ پھوڑ کر نکالتا ہے دانہ کو اور گٹھلی نکالتا ہے۔ |
| 〃 | 〃 | ۱۳ | ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ خَالِقُ كُلِّ شَیْءٍ فَاعْبُدُوْهُ (از پیش و پس آیات) یہ اللہ ہے رب تمہارا اوسکے سوا کسی کو بندگی نہین بنانیوالا ہر چیز کا سو تم اسکی بندگی کرو۔ |
| 〃 | 〃 | 〃 | اِتَّبِعْ مَآ اُوْحِیَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَاَعْرِضْ عَنِ الْمُشْرِكِيْنَ ۝ تو چل اسپر جو حکم آوے تجھکو تیرے رب سے کسی کی بندگی نہین سوا اسکی اور جانے دے شریک والون کو۔ |
| ۹ | الاعراف | ۱۶ | قَالَ اَغَيْرَ اللّٰهِ اَبْغِيْكُمْ اِلٰهًا وَّهُوَ فَضَّلَكُمْ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ کہا کیا اللہ کے سوا لا دون تمکو کوئی معبود اور اسنے تمکو بڑائی دی سب جہان پر۔ |
| 〃 | 〃 | ۲۰ | لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ يُحْیٖ وَيُمِيْتُ (از پیش و پس) کسیکی بندگی نہین سوا اسکے زندہ کرتا ہے اور مارتا ہے |
| ۱۰ | التوبۃ | ۵ | وَمَآ اُمِرُوْٓا اِلَّا لِيَعْبُدُوْٓا اِلٰهًا وَّاحِدًا لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ط اور حکم ہوا تھا کہ بندگی کرین ایک صاحب کی بندگی نہین اسکے سوا۔ |

| پارہ | سورۃ | رکوع | |
|---|---|---|---|
| ١١ | التوبہ | ١٦ | فَإِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيمِ پھر اگر وہ پھر جاویں تو تو کہہ بس ہے مجھکو اللہ کسی کی بندگی نہیں سوا اسکے اوسی پر مینے بھروسا کیا اور وہی ہے صاحب بڑے تخت کا۔ |
| ١١ | یونس | ١ | إِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِي خَلَقَ السَّمٰوَاتِ وَالْأَرْضَ فِي سِتَّةِ أَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوَىٰ عَلَى الْعَرْشِ يُدَبِّرُ الْأَمْرَ مَا مِنْ شَفِيعٍ إِلَّا مِنْ بَعْدِ إِذْنِهِ بیشک تمہارا رب اللہ ہے جسنے بنائے آسمان اور زمین چھہ دنمین پھر قائم ہوا عرش پر تدبیر کرتا ہے کام کی کوئی سفارش کرسکے مگر جو پہلے اسکا حکم ہو۔ |
| 〃 | 〃 | 〃 | ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ فَاعْبُدُوهُ أَفَلَا تَذَكَّرُونَ ○ وہ اللہ ہے رب تمہارا سو اسکو پوجو کیا تم دھیان نہیں کرتے |
| 〃 | 〃 | ٢ | وَيَعْبُدُونَ مِنْ دُونِ اللّٰهِ مَا لَا يَضُرُّهُمْ وَلَا يَنْفَعُهُمْ وَيَقُولُونَ هٰؤُلَاءِ شُفَعَاؤُنَا عِنْدَ اللّٰهِ قُلْ أَتُنَبِّئُونَ اللّٰهَ بِمَا لَا يَعْلَمُ فِي السَّمٰوَاتِ وَلَا فِي الْأَرْضِ سُبْحَانَهُ وَتَعَالَىٰ عَمَّا يُشْرِكُونَ ○ اور پوجتے ہیں اللہ سے نیچے جو چیز نہ برا کرے انکا اور بھلا اور کہتے ہیں یہ ہمارے سفارشی ہیں اللہ کے پاس تو کہہ اللہ کو جتاتے ہو جو اسکو معلوم نہیں کہیں آسمانوں میں اور نہ زمین میں وہ پاک ہے اور بہت دور اس سے جو شریک کرتے ہیں۔ |
| 〃 | 〃 | ٤ | قُلْ مَنْ يَرْزُقُكُمْ أَفَلَا تَتَّقُونَ ○ تو کہہ کون رزق دیتا ہے تمکو۔ |
| 〃 | 〃 | 〃 | فَذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمُ الْحَقُّ فَمَاذَا بَعْدَ الْحَقِّ إِلَّا الضَّلَالُ ○ سو یہ اللہ ہے رب تمہارا سچا پھر کیا رہا سچ پیچھے مگر بھٹکنا۔ |
| 〃 | 〃 | ٩ | قَالَ آمَنْتُ أَنَّهُ لَا إِلٰهَ إِلَّا الَّذِي آمَنَتْ بِهِ بَنُو إِسْرَائِيلَ وَأَنَا مِنَ الْمُسْلِمِينَ کہا یقین لایا میں کہ کوئی معبود نہیں مگر جسپر ایمان لائے بنی اسرائیل اور میں ہوں حکم برداروں میں۔ |
| 〃 | 〃 | ١١ | قُلْ يَا أَيُّهَا النَّاسُ إِنْ كُنْتُمْ فِي شَكٍّ مِنْ دِينِي فَلَا أَعْبُدُ الَّذِينَ تَعْبُدُونَ مِنْ دُونِ اللّٰهِ وَلٰكِنْ أَعْبُدُ اللّٰهَ الَّذِي يَتَوَفَّاكُمْ وَأُمِرْتُ أَنْ أَكُونَ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ تو کہہ اے لوگو اگر تم شک میں ہو میرے دین سے تو میں نہیں پوجتا جنکو تم پوجتے ہو اللہ کے سوا لیکن میں پوجتا ہوں اللہ کو جو تمکو کھینچ لیتا ہے اور مجھکو حکم ہے کہ رہوں ایمان والوں میں۔ |
| 〃 | 〃 | 〃 | وَأَنْ أَقِمْ وَجْهَكَ لِلدِّينِ حَنِيفًا وَلَا تَكُونَنَّ مِنَ الْمُشْرِكِينَ (تا سہ آیات) اور یہ کہ سیدھا کر منہ اپنا دین پر ایکطرف کا ہو کر اور مت ہو شریک والوں میں۔ |
| ١٢ | ھود | ٢ | فَإِلَّمْ يَسْتَجِيبُوا لَكُمْ فَاعْلَمُوا أَنَّمَا أُنْزِلَ بِعِلْمِ اللّٰهِ وَأَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ فَهَلْ أَنْتُمْ مُسْلِمُونَ ○ پھر اگر نہ ادا کریں تمہارا کہنا تو جان لو کہ یہ اترا ہے اللہ کی خبر سے اور کوئی حاکم نہیں سوا اُسے |

| پاره | سورة | رکوع | |
|---|---|---|---|
| | | | اُسکے پہر اب تم حکم مانتے ہو۔ |
| ۱۲ | هود | ۳ | وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا نُوْحًا اِلٰى قَوْمِهٖٓ اِنِّىْ لَكُمْ نَذِيْرٌ مُّبِيْنٌ ۝ اَنْ لَّا تَعْبُدُوْٓا اِلَّا اللّٰهَ ؕ اِنِّىْٓ اَخَافُ عَلَيْكُمْ عَذَابَ يَوْمٍ اَلِيْمٍ ۝ اور ہمنے بہیجا نوحؑ کو اسکی قوم کیطرف کہ مین تمکو ڈر سناتا ہون کہولکر کہ نہ پوجو سوائی اللہ کے مین ڈرتا ہون تمپر عذاب سے ایک دکہہ والے دن کے |
| 〃 | 〃 | ۵ | وَاِلٰى عَادٍ اَخَاهُمْ هُوْدًا ؕ قَالَ يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ؕ اِنْ اَنْتُمْ اِلَّا مُفْتَرُوْنَ ۝ اور عاد کیطرف بہیجا اونکا بہائی ہود کہا ہود نے ای قوم میری بندگی کرو اللہ کی کوئی تمہارا حاکم نہین سوائے اسکے تم سب جہوٹ کہتے ہو۔ |
| 〃 | 〃 | ۶ | وَاِلٰى ثَمُوْدَ اَخَاهُمْ صٰلِحًا ؕ قَالَ يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ؕ هُوَ اَنْشَاَكُمْ مِّنَ الْاَرْضِ وَاسْتَعْمَرَكُمْ فِيْهَا فَاسْتَغْفِرُوْهُ ثُمَّ تُوْبُوْٓا اِلَيْهِ ؕ اِنَّ رَبِّىْ قَرِيْبٌ مُّجِيْبٌ ۝ اور ثمود کیطرف بہیجا انکا بہائی صالح کہا اے قوم بندگی کرو اللہ کی کوئی حاکم نہین تمہارا اسکے سوا اسی نے بنایا تمکو زمین سے اور بسایا تمکو اسمین سو بخشش مانگو اس سے اور اسکی طرف آؤ بے شک میرا رب نزدیک ہے قبول کرنے والا |
| 〃 | 〃 | ۸ | وَاِلٰى مَدْيَنَ اَخَاهُمْ شُعَيْبًا ؕ قَالَ يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ؕ اور مدین کیطرف بہیجا انکے بہائی شعیب کو کہا اے قوم بندگی کرو اللہ کی کوئی نہین تمہارا حاکم اسکے سوا |
| 〃 | یوسف | ۵ | يٰصَاحِبَىِ السِّجْنِ ءَاَرْبَابٌ مُّتَفَرِّقُوْنَ خَيْرٌ اَمِ اللّٰهُ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ ؕ اے رفیقو بندیخانے کے بہلا کئی معبود جدا جدا بہتر ہین یا اللہ اکیلا زبردست |
| 〃 | 〃 | 〃 | اِنِ الْحُكْمُ اِلَّا لِلّٰهِ ؕ حکومت نہین کسی کی سوائے اللہ کے۔ |
| 〃 | 〃 | 〃 | اَمَرَ اَلَّا تَعْبُدُوْٓا اِلَّآ اِيَّاهُ ؕ اُسنے فرمایا کہ نہ پوجو مگر اسی کو |
| ۱۳ | الرعد | ۴ | قُلْ هُوَ رَبِّىْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَاِلَيْهِ مَتَابِ ۝ تو کہہ وہی رب میرا ہے کسیکی بندگی نہین سوا اسکے اسی پر مینے بہروسا کیا ہے اور اسی کیطرف ہے توبہ کرنا میرا |
| 〃 | ابراهیم | ۷ | هٰذَا بَلٰغٌ لِّلنَّاسِ وَلِيُنْذَرُوْا بِهٖ وَلِيَعْلَمُوْٓا اَنَّمَا هُوَ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ وَّلِيَذَّكَّرَ اُولُوا الْاَلْبَابِ ۝ یہ خبر دینی ہے لوگون کو اور تو کہ ڈرائے جاوین اس سے اور تا جانین کہ معبود وہی ایک ہے اور تا سوچ کرین عقل والے۔ |
| ۱۴ | النحل | ۱ | اَتٰٓى اَمْرُ اللّٰهِ (ہشت آیات تا اجمعین مضمون توحید بعضی ازان مصرح میشود) آیا حکم اللہ کا۔ |
| 〃 | 〃 | 〃 | اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنَا فَاتَّقُوْنِ ۝ کہ کسی کی بندگی نہین سوائے میرے سو مجھ سے ڈرو۔ |

| پارہ | سورہ | رکوع | |
|---|---|---|---|
| ١٤ | النحل | ٢ | هُوَ الَّذِي أَنْزَلَ (١٢ آيات تا يُبْعَثُونَ ٥ بمضمون توحيد بعضے ازان بصرح میشود) وہی ہے جس نے اتارا آسمان سے پانی۔ |
| 〃 | 〃 | 〃 | أَفَمَنْ يَخْلُقُ كَمَنْ لَا يَخْلُقُ أَفَلَا تَذَكَّرُونَ ٥ بھلا جو پیدا کرے برابر ہے اُسکے جو کچھہ نہ پیدا کرے کیا تم سوچ نہین کرتے |
| 〃 | 〃 | ٣ | إِلٰهُكُمْ إِلٰهٌ وَاحِدٌ ۚ معبود تمہارا معبود ہے اکیلا۔ |
| 〃 | 〃 | ٥ | وَلَقَدْ بَعَثْنَا فِي كُلِّ أُمَّةٍ رَسُولًا أَنِ اعْبُدُوا اللّٰهَ وَاجْتَنِبُوا الطَّاغُوتَ ۚ اور بے شک بھیجے ہین ہمنے ہر اُمت مین رسول کہ بندگی کرو اللہ کی اور بچتے رہو بتون سے |
| 〃 | 〃 | ٧ | وَقَالَ اللّٰهُ لَا تَتَّخِذُوا إِلٰهَيْنِ اثْنَيْنِ ۚ إِنَّمَا هُوَ إِلٰهٌ وَاحِدٌ ۚ (تا چند آیات) اور کہا ہے اللہ نے نہ پکڑو معبود دو وہ معبود ایک ہی ہے۔ |
| 〃 | 〃 | ١٠ | وَيَعْبُدُونَ مِنْ دُونِ اللّٰهِ مَا لَا يَمْلِكُ لَهُمْ رِزْقًا مِنَ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ شَيْئًا وَلَا يَسْتَطِيعُونَ اور پوجتے ہین اللہ کے سوا ایسون کو جو مختار نہین انکی روزی کے آسمان اور زمین مین سے کچھہ اور نہ مقدور رکھتے ہین۔ |
| ١٥ | بنی اسرائیل | ٤ | وَلَا تَجْعَلُوا مَعَ اللّٰهِ إِلٰهًا آخَرَ فَتُلْقٰى فِي جَهَنَّمَ مَلُومًا مَدْحُورًا ٥ اور نہ ٹھیرا اللہ کے سوا اور کی بندگی پہر پڑے تو دوزخ مین ملامت کیا ہوا دھکیلا۔ |
| 〃 | 〃 | ٥ | قُلْ لَوْ كَانَ مَعَهُ آلِهَةٌ كَمَا يَقُولُونَ إِذًا لَابْتَغَوْا إِلٰى ذِي الْعَرْشِ سَبِيلًا ٥ (تا سہ آیات) کہہ اگر ہوتے اسکے ساتھہ اور حاکم جیسا یہ بتاتے ہین اسوقت البتہ ڈھونڈتے طرف صاحب عرش کی راہ |
| 〃 | الکہف | ٢ | فَقَالُوا رَبُّنَا رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ لَنْ نَدْعُوَ مِنْ دُونِهِ إِلٰهًا لَقَدْ قُلْنَا إِذًا شَطَطًا ٥ پہر کہا ہمارا رب ہے رب آسمان و زمین کا نہ پکارینگے ہم اسکے سوا کسیکو معبود تو کہی ہمنے بات عقل سے دور |
| 〃 | 〃 | 〃 | هٰؤُلَاءِ قَوْمُنَا اتَّخَذُوا مِنْ دُونِهِ آلِهَةً ۖ لَوْلَا يَأْتُونَ عَلَيْهِمْ بِسُلْطٰنٍ بَيِّنٍ ۖ فَمَنْ أَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا ٥ یہ ہماری قوم ہے پکڑے ہین انہون نے اسکے سوا اور معبود کیون نہین لاتے انکے واسطے کوئی سند کہلی پہر اس سے گنہگار کون جسنے باندہا اللہ پر جھوٹ |
| ١٦ | 〃 | ١٢ | قُلْ إِنَّمَا أَنَا بَشَرٌ مِثْلُكُمْ يُوحٰى إِلَيَّ أَنَّمَا إِلٰهُكُمْ إِلٰهٌ وَاحِدٌ ۚ تو کہہ مین بھی ایک آدمی ہون جیسے تم حکم آتا ہے مجھکو کہ تمہارا صاحب ایک معبود ہے۔ |
| 〃 | مریم | ٢ | مَا كَانَ لِلّٰهِ أَنْ يَتَّخِذَ مِنْ وَلَدٍ سُبْحٰنَهُ ۚ الآیۃ اللہ ایسا نہین کہ رکھے اولاد وہ پاک ذات ہے۔ |

۹

| پارہ | سورۃ | رکوع | بیان توحید |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | مریم | ۲ | وَاِنَّ اللّٰهَ رَبِّیْ وَرَبُّكُمْ فَاعْبُدُوْهُ ؕ هٰذَا صِرَاطٌ مُّسْتَقِیْمٌ ۝ اور کہا بیشک اللہ ہے رب میرا اور رب تمہارا سو اسی کی بندگی کرو یہ ہے راہ سیدھی |
| ″ | ″ | ۶ | وَقَالُوا اتَّخَذَ الرَّحْمٰنُ وَلَدًا (تا شش آیات) اور لوگ کہتے ہین رحمان رکھتا ہے اولاد۔ |
| ″ | طٰہٰ | ۱ | اَللّٰهُ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ (پنج آیات از ہشش کہ ہین آیات سبب ایمان حضرت عمر رضی اللہ عنہ شدہ) اللہ ہے جسکے سوا بندگی کسی کی نہین۔ |
| ″ | ″ | ″ | اِنَّنِیْۤ اَنَا اللّٰهُ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّاۤ اَنَا فَاعْبُدْنِیْ وَاَقِمِ الصَّلٰوةَ لِذِكْرِیْ ۔ مین جو ہون مین اللہ ہون کسیکی بندگی نہین سوا میرے سو میری بندگی کرو اور نماز کھڑی رکھ میری یاد کو۔ |
| ″ | ″ | ۵ | اِنَّمَاۤ اِلٰهُكُمُ اللّٰهُ الَّذِیْ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ وَسِعَ كُلَّ شَیْءٍ عِلْمًا ۝ تمہارا صاحب وہی اللہ ہے جسکے سوا بندگی نہین کسی کی سب چیز سما گئی ہے اسکے علم مین۔ |
| ۱۷ | الانبیاء | ۲ | لَوْ كَانَ فِیْهِمَاۤ اٰلِهَةٌ اِلَّا اللّٰهُ لَفَسَدَتَا ۚ فَسُبْحٰنَ اللّٰهِ رَبِّ الْعَرْشِ عَمَّا یَصِفُوْنَ ۝ اگر ہوتے ان دونون مین اور حاکم سوا اللہ کے تو دونو خراب ہوتے سو پاک ہے اللہ عرش کا صاحب ان باتون سے جو بتاتے ہین۔ |
| ″ | ″ | ″ | اَمِ اتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِهٖۤ اٰلِهَةً ؕ قُلْ هَاتُوْا بُرْهَانَكُمْ ۚ الآیۃ کیا پکڑے ہین انہون نے اس سے ورے اور صاحب تو کہہ لاؤ اپنی سند |
| ″ | ″ | ″ | وَمَاۤ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا نُوْحِیْۤ اِلَیْهِ اَنَّهٗ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّاۤ اَنَا فَاعْبُدُوْنِ ۝ اور نہین بھیجا ہمنے تجھسے پہلے کوئی رسول مگر اسکو یہی حکم بھیجا کہ بات یون ہے کہ کسی کی بندگی نہین سوا میرے سو میری بندگی کرو۔ |
| ″ | ″ | ۴ | اَمْ لَهُمْ اٰلِهَةٌ تَمْنَعُهُمْ مِّنْ دُوْنِنَا ؕ الآیۃ یا اُنکے معبود ہین کہ انکو بچاتے ہین ہمارے سوا |
| ″ | ″ | ۵ | وَلَقَدْ اٰتَیْنَاۤ اِبْرٰهِیْمَ رُشْدَهٗ (تا آخر رکوع بیان توحید ورد شرک) اور بیشک دی ہمنے ابراہیم کو ہدایت اسکی۔ |
| ″ | ″ | ″ | قَالَ اَفَتَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا لَا یَنْفَعُكُمْ شَیْئًا وَّلَا یَضُرُّكُمْ ؕ ابراہیم نے کہا پھر تم پوجتے ہو اللہ سے ورے ایسی کو کہ تمہارا کچھ نہ بھلا کرے اور نہ برا۔ |
| ″ | ″ | ″ | اُفٍّ لَّكُمْ وَلِمَا تَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ؕ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ۝ تف ہے تمکو اور جنکو تم پوجتے ہو اللہ کے سوا کیا تمکو بوجھ نہین۔ |
| ″ | ″ | ۶ | لَاۤ اِلٰهَ اِلَّاۤ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ ۖ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ۚ کوئی حاکم نہین سوا تیرے تو پاک ہے عیب سے |

| پارہ | سورۃ | رکوع | |
|---|---|---|---|
| | | | مین تہا گنہگارون سے |
| ۱۷ | الانبیاء | ۶ | اِنَّ هٰذِهٖٓ اُمَّتُكُمْ اُمَّةً وَّاحِدَةً ۖ وَّاَنَا رَبُّكُمْ فَاعْبُدُوْنِ ۰ بیشک یہ لوگ ہین تمہارے دین کے سب ایک دین پر اور مین ہون رب تمہارا سو میری بندگی کرو۔ |
| 〃 | 〃 | ۷ | اِنَّكُمْ وَمَا تَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ حَصَبُ جَهَنَّمَ (دو آیت) بیشک تم اور جو کچھ پوجتے ہو اللہ کے سوا جھونکنا ہے دوزخ مین۔ |
| 〃 | 〃 | 〃 | قُلْ اِنَّمَا يُوْحٰٓى اِلَيَّ اَنَّمَآ اِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ۚ فَهَلْ اَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ ۰ تو کہہ مجھکو تو حکم یہی آتا ہے کہ صاحب تمہارا ایک صاحب ہے آیا ہو تم فرمانبرداری کرنے والے۔ |
| 〃 | الحج | ۴ | فَاجْتَنِبُوا الرِّجْسَ مِنَ الْاَوْثَانِ وَاجْتَنِبُوْا قَوْلَ الزُّوْرِ (تا سحیق ۲ آیت) سو بچتے رہو بتون کی گندگی سے اور بچتے رہو جھوٹی بات سے۔ |
| 〃 | 〃 | ۵ | فَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ فَلَهٗٓ اَسْلِمُوْا ۭ وَبَشِّرِ الْمُخْبِتِيْنَ ۰ سو اللہ تمہارا ایک اللہ ہے سو اسی کے حکم مین رہو اور خوشی سُنا عاجزی کرنے والون کو۔ |
| ۱۸ | المومنون | ۲ | وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا نُوْحًا اِلٰى قَوْمِهٖ فَقَالَ يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ۭ اَفَلَا تَتَّقُوْنَ ہمنے بھیجا نوح کو اسکی قوم پاس تو اسنے کہا اے قوم بندگی کرو اللہ کی تمہارا کوئی حاکم نہین اسکے سوا کیا تمکو ڈر نہین۔ |
| 〃 | 〃 | 〃 | فَاَرْسَلْنَا فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ اَنِ اعْبُدُوا اللّٰهَ مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ۭ اَفَلَا تَتَّقُوْنَ ۰ پھر بھیجا ہمنے اُن مین ایک رسول اُن مین کا کہ بندگی کرو اللہ کی کوئی نہین تمہارا حاکم اسکے سوا پھر کیا |
| 〃 | 〃 | ۵ | قُلْ مَنْ رَّبُّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَرَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۰ (تا چند آیات) تو کہہ کون ہے مالک سات آسمانون کا اور مالک اس بڑے تخت کا۔ |
| 〃 | 〃 | 〃 | مَا اتَّخَذَ اللّٰهُ مِنْ وَّلَدٍ وَّمَا كَانَ مَعَهٗ مِنْ اِلٰهٍ اِذًا لَّذَهَبَ كُلُّ اِلٰهٍۢ بِمَا خَلَقَ وَلَعَلَا بَعْضُهُمْ عَلٰي بَعْضٍ ۭ (تا عما یشرکون ۲ آیۃ) اللہ نے کوئی بیٹا نہین کیا اور نہ اسکے ساتھ کسی کا حکم چلے یون ہوتا تو لے جاتا ہر حکم والا اپنے بنائے کو اور چڑھ جاتا ایک پر ایک |
| 〃 | 〃 | ۶ | فَتَعٰلَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ ۚ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ ۰ (۲ آیۃ) سو بہت اوپر ہے اللہ وہ بادشاہ سچا کوئی حاکم نہین اسکے سوا مالک اس خاصے تخت کا |
| 〃 | 〃 | 〃 | وَمَنْ يَّدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰــهًا اٰخَرَ ۙ لَا بُرْهَانَ لَهٗ بِهٖ ۙ فَاِنَّمَا حِسَابُهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ ۭ اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الْكٰفِرُوْنَ ۰ اور جو کوئی پکارے اللہ کے ساتھ دوسرا حاکم جسکی سند نہین اسکے پاس سو اسکا حساب ہے |

| پارہ | سورۃ | رکوع | |
|---|---|---|---|
| | | | اُسکے رب کے نزدیک بیشک بہلانہ پاوین گے سنکر |
| ۱۸ | الفرقان | ۱ | وَاتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِہٖٓ اٰلِھَۃً لَّا یَخْلُقُوْنَ شَیْئًا وَّھُمْ یُخْلَقُوْنَ ۝ اور لوگون نے پکڑی ہین اس سے ورے کتنے حاکم جو نہین بناتے کچہہ چیز اور آپ بنتے ہین۔ |
| ″ | ″ | ۲ | وَیَوْمَ یَحْشُرُھُمْ وَمَا یَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ فَیَقُوْلُ ءَاَنْتُمْ اَضْلَلْتُمْ عِبَادِیْ ھٰٓؤُلَآءِ اَمْ ھُمْ ضَلُّوا السَّبِیْلَ ۝ (ستہ آیات) اور جسدن جمع کر بلاویگا انکو اور جنکو پوجتے ہین اللہ کے سوا پہر انسے کہیگا یہ تمنے بہکایا ہے میرے ان بندون کو یا وہ آپ بہکے راہ سے |
| ۲۰ | النمل | ۵ | ءَاِلٰہٌ مَّعَ اللّٰہِ ط (پنج بار تا آخر رکوع خوب بیان توحید ست) اب کوئی اور حاکم ہے اللہ کے ساتھ |
| ″ | القصص | ۷ | وَیَوْمَ یُنَادِیْھِمْ (تا سہ آیات انکار معبودان مشرکین روز قیامت) اور جسدن انکو پکاریگا |
| ″ | ″ | ″ | وَھُوَ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ لَہُ الْحَمْدُ (شش آیات تا یَفْتَرُوْنَ کہ بعضے ازان صریح مے شوند) اور وہی اللہ ہے کسی کی بندگی نہین اسکے سوا اسی کی تعریف ہے دنیا اور آخرت مین |
| ″ | ″ | ″ | مَنْ اِلٰہٌ غَیْرُ اللّٰہِ یَاْتِیْکُمْ بِلَیْلٍ تَسْکُنُوْنَ فِیْہِ اَفَلَا تُبْصِرُوْنَ ۝ کون حاکم ہے اللہ کے سوا کہ لاوے تمکو رات جسمین چین پکڑو کیا تم نہین دیکہتے۔ |
| ۲۱ | العنکبوت | ۵ | وَاِلٰھُنَا وَاِلٰھُکُمْ وَاحِدٌ وَّنَحْنُ لَہٗ مُسْلِمُوْنَ ۝ اور معبود ہمارا اور معبود تمہارا ایک ہے اور ہم اسی کے حکم پر ہین |
| ″ | ″ | ۶ | وَلَئِنْ سَاَلْتَھُمْ مَّنْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَسَخَّرَ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ لَیَقُوْلُنَّ اللّٰہُ ط فَاَنّٰی یُؤْفَکُوْنَ ۝ اور جو تو لوگون سے پوچہے کسنے بنائے آسمان و زمین اور کام لگائے سورج اور چاند تو کہین اللہ نے پہر کہان سے الٹ جاتے ہین۔ |
| ″ | ″ | ″ | وَلَئِنْ سَاَلْتَھُمْ مَّنْ نَّزَّلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَاَحْیَا بِہِ الْاَرْضَ مِنْ بَعْدِ مَوْتِھَا لَیَقُوْلُنَّ اللّٰہُ قُلِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ بَلْ اَکْثَرُھُمْ لَا یَعْقِلُوْنَ ۝ اور جو پوچہے انسے کسنے اتارا آسمان سے پانی پہر جلا دیا اس سے زمین کو اسکے مرے پیچہے تو کہین اللہ نے تو کہہ سب خوبی اللہ کو ہے پہر بہت لوگ نہین سمجہتے۔ |
| ″ | الروم | ۲ | اَللّٰہُ یَبْدَؤُا الْخَلْقَ ثُمَّ یُعِیْدُہٗ ثُمَّ اِلَیْہِ تُرْجَعُوْنَ ۝ اللہ بناتا ہے پہلی بار پہر اسکو دہراویگا پہر اسی کی طرف پہر جاؤ گے۔ |
| ″ | ″ | ۳ | وَمِنْ اٰیٰتِہٖٓ اَنْ خَلَقَ لَکُمْ (تمام رکوع تا وَھُوَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ) اور اسکی نشانیون سے یہ کہ پیدا کیا واسطے تمہارے |
| ″ | ″ | ۵ | وَمِنْ اٰیٰتِہٖٓ اَنْ یُّرْسِلَ الرِّیَاحَ مُبَشِّرٰتٍ وَّلِیُذِیْقَکُمْ مِّنْ رَّحْمَتِہٖ وَلِتَجْرِیَ الْفُلْکُ |

| پارہ | سورة | رکوع | |
|---|---|---|---|
| | | | بامره ولتبتغوا من فضله ولعلكم تشكرون ۝ اور اسکی نشانیون مین سے ایک یہ کہ چلاتا ہے باد ین خوشخبری لانیوالیان اور تا چکھاوے تمکو کچھ مزہ اپنی مہر کا اور تا چلین جہاز اسکے حکم سے اور تاکہ تلاش کرو اُسکے فضل سے اور شاید تم شکر کرو۔ |
| ۲۱ | لقمان | ۳ | ولئن سالتهم من خلق السموت والارض ليقولن الله قل الحمد لله بل اكثرهم لا يعلمون ۝ اور جو تو پوچھے اُنسے کسنے بنائے آسمان اور زمین تو کہین اللہ نے تو کہہ سب خوبی اللہ کو ہے پر وہ بہت لوگ سمجھ نہین رکھتے۔ |
| ۲۲ | فاطر | ۱ | هل من خالق غير الله يرزقكم من السماء والارض لا اله الا هو فانى تؤفكون ۝ کوئی ہے بنانے والا اللہ کے سوا روزی دیتا تمکو آسمان اور زمین سے کوئی حاکم نہین مگر وہ پہر کہان اُلٹے جاتے ہو۔ |
| ″ | ″ | ۲ | ذلكم الله ربكم له الملك یہ اللہ ہے تمہارا رب اسی کے لیے بادشاہی ہے۔ |
| ۲۳ | والصفت | ۱ | ان الهكم لواحد ۝ رب السموت والارض وما بينهما ورب المشارق ۝ بیشک حاکم تمہارا ایک ہے رب آسمانون کا اور زمین کا اور جو انکے بیچ ہے اور رب مشرقون کا۔ |
| ″ | ″ | ۲ | احشروا الذين ظلموا وازواجهم وما كانوا يعبدون من دون الله فاهدوهم الى صراط الجحيم ۝ (تا چند آیات) جمع کرو گنہگارون کو اور انکے جوڑون کو اور جو کچھ پوجتے تھے اللہ کے سوا پھر چلاؤ انکو راہ پر دوزخ کے۔ |
| ″ | ″ | ″ | انهم كانوا اذا قيل لهم لا اله الا الله يستكبرون ۝ (چند آیات از پیش و پس) وہ تھے کہ اُنسے جب کوئی کہتا کسی کی بندگی نہین سوا اللہ کے تو غرور کرتے۔ |
| ″ | ص | ۱ | اجعل الالهة الها واحدا ان هذا لشيء عجاب ۝ (تا چند آیات بیان تعجب کفار از توحید و اصرار بر شرک) کیا کردی اُس نے اتنون کی بندگی کو بدل ایک ہی کی بندگی یہی ہے بڑی تعجب کی بات |
| ″ | ″ | ۵ | وما من اله الا الله الواحد القهار ۝ رب السموت والارض وما بينهما العزيز الغفار ۝ اور حاکم کوئی نہین مگر اللہ اکیلا دباؤ والا رب آسمانون کا اور زمین کا اور جو انکے بیچ ہے زبردست گناہ بخشنے والا۔ |
| ۲۳ | الزمر | ۱ | الا لله الدين الخالص (از پیش و پس باید دید) سنتا ہے اللہ ہی کو ہے دین خالص |
| ″ | ″ | ″ | لو اراد الله ان يتخذ ولدا لاصطفى مما يخلق ما يشاء سبحانه هو الله الواحد القهار ۝ (سہ آیات) اگر اللہ چاہتا کہ اولاد کرے تو چن لیتا اپنی خلق مین جو چاہتا وہ |

| پارہ | سورة | رکوع | |
|---|---|---|---|
| | | | پاک ہے وہی اللہ اکیلا دباؤ والا۔ |
| ۲۳ | الزمر | ۱ | ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ لَهُ الْمُلْكُ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ فَأَنّٰى تُصْرَفُوْنَ ۔ وہ اللہ ہے رب تمہارا اسیکا راج ہے کسی کی بندگی نہین سوا اسکے پہر کہان سے پہرے جاتے ہو۔ |
| ۲۴ | ״ | ۴ | وَلَئِنْ سَأَلْتَهُمْ مَنْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ لَيَقُوْلُنَّ اللّٰهُ (تا الْمُتَوَكِّلُوْنَ) اور اگر تو انسے پوچھے کسنے بنائے آسمان اور زمین تو کہین اللہ نے۔ |
| ״ | ״ | ۶ | لَهُ مَقَالِيْدُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ اسی کے پاس ہین کنجیان آسمان کی اور زمین کی |
| ״ | ״ | ۷ | بَلِ اللّٰهَ فَاعْبُدْ وَكُنْ مِّنَ الشّٰكِرِيْنَ ۔ وَمَا قَدَرُوا اللّٰهَ حَقَّ قَدْرِهٖ بلکہ اللہ ہی کو پوج اور رہ حق ماننے والون مین اور نہین سمجھے اللہ کو جتنا کچھہ وہ ہے |
| ״ | المؤمن | ۱ | لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ إِلَيْهِ الْمَصِيْرُ ۔ بندگی نہین سوائے اُسکے اسی کی طرف پہر جانا ہے۔ |
| ״ | ״ | ۷ | ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ خَالِقُ كُلِّ شَيْءٍ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ فَأَنّٰى تُؤْفَكُوْنَ ۔ وہ اللہ ہے رب تمہارا ہر چیز بنانے والا کسی کی بندگی نہین اسکے سوا پہر کہان سے پہرے جاتے ہو۔ |
| ״ | ״ | ״ | ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ فَتَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ۔ وہ اللہ ہے رب تمہارا سو بڑی برکت ہے اللہ کی جو رب ہے سارے جہان کا |
| ״ | ״ | ״ | هُوَ الْحَيُّ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ فَادْعُوْهُ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ (چہار آیات تا میکون ۔) وہ ہے زندہ رہنے والا کسی کی بندگی نہین اسکے سوا سو اسکو پکارو خالص کرکر اسکی بندگی۔ |
| ״ | حم السجدہ | ۱ | قُلْ إِنَّمَا أَنَا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ يُوْحٰى إِلَيَّ أَنَّمَا إِلٰهُكُمْ إِلٰهٌ وَّاحِدٌ فَاسْتَقِيْمُوْا إِلَيْهِ وَاسْتَغْفِرُوْهُ وَوَيْلٌ لِّلْمُشْرِكِيْنَ ۔ تو کہہ مین بھی آدمی ہون جیسے تم حکم آتا ہے مجھکو کہ تمپر بندگی ایک حاکم کی ہے سو سیدھے رہو اسکی طرف اور اُس سے بخشش مانگو اور خرابی ہے شریک والون کو۔ |
| ״ | ״ | ۲ | إِذْ جَاءَتْهُمُ الرُّسُلُ مِنْ بَيْنِ أَيْدِيْهِمْ وَمِنْ خَلْفِهِمْ أَلَّا تَعْبُدُوْا إِلَّا اللّٰهَ ط الآیۃ جب آئے انکے پاس رسول آگے سے اور پیچھے سے کہ نہ پوجو کسی کو سوائے اللہ کے۔ |
| ״ | ״ | ۵ | لَا تَسْجُدُوْا لِلشَّمْسِ وَلَا لِلْقَمَرِ وَاسْجُدُوْا لِلّٰهِ الَّذِيْ خَلَقَهُنَّ إِنْ كُنْتُمْ إِيَّاهُ تَعْبُدُوْنَ ۔ سجدہ نکرو سورج کو اور نہ چاند کو اور سجدہ کرو اللہ کو جسنے وہ بنائے اگر ہو تم اسی کو پوجتے۔ |
| ۲۵ | الشوریٰ | ۲ | وَمَا اخْتَلَفْتُمْ فِيْهِ مِنْ شَيْءٍ فَحُكْمُهٗ إِلَى اللّٰهِ ۔ ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبِّيْ الآیۃ اور جس بات مین اختلاف کرتے ہو تم کوئی چیز ہو سو حکم اُسکا طرف خدا کے ہے یہ ہے اللہ پروردگار میرا۔ |
| ״ | ״ | ״ | لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ ۔ نہین مانند اسکے کوئی چیز اور وہی ہے سنتا دیکھتا |
| ״ | ״ | ״ | لَهُ مَقَالِيْدُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ الآیۃ اسی پاس ہین کنجیان آسمانون کی اور زمین کی۔ |

| پارہ | سورۃ | رکوع | |
|---|---|---|---|
| ۲۵ | الشوریٰ | ۲ | اَللّٰهُ رَبُّنَا وَرَبُّكُمْ الآیۃ اللہ رب ہے ہمارا اور تمہارا |
| ״ | الزخرف | ۴ | وَاسْئَلْ مَنْ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ مِنْ رُّسُلِنَا اَجَعَلْنَا مِنْ دُوْنِ الرَّحْمٰنِ اٰلِهَةً يُّعْبَدُوْنَ اور پوچھہ دیکھہ جو رسول بھیجے پہلے کبھی ہمنے رکھے ہین رحمن کے سوا اور حاکم کہ پوجے جاوین |
| ״ | الدخان | ۱ | رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا اِنْ كُنْتُمْ مُّوْقِنِيْنَ ۝ رب آسمانون کا اور زمین کا اور جو اُنکے بیچ ہے اگر تمکو یقین ہے۔ |
| ״ | ״ | ״ | لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ يُحْيٖ وَيُمِيْتُ ؕ رَبُّكُمْ وَرَبُّ اٰبَآئِكُمُ الْاَوَّلِيْنَ ۝ کسی کی بندگی نہین اُسکے سوا زندہ کرتا ہے اور مارتا ہے رب تمہارا اور رب تمہارے اگلے باپ دادون کا۔ |
| ״ | الجاثیہ | ۴ | فَلِلّٰهِ الْحَمْدُ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَرَبِّ الْاَرْضِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ سو اللہ کو ہے سب خوبی جو رب ہے آسمانون کا اور رب ہے زمین کا رب سارے جہان کا۔ |
| ״ | ״ | ״ | وَلَهُ الْكِبْرِيَآءُ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۠ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝ اور اسی کو بڑائی ہے آسمانون مین اور زمین مین اور وہی ہے زبردست حکمت والا |
| ۲۶ | الاحقاف | ۲ | وَقَدْ خَلَتِ النُّذُرُ مِنْ بَيْنِ يَدَيْهِ وَمِنْ خَلْفِهٖٓ اَلَّا تَعْبُدُوْٓا اِلَّا اللّٰهَ ؕ اور گذر چکے تھے ڈرانے والے آگے سے اور پیچھے سے کہ بندگی نہ کرو کسی کی اللہ کے سوا۔ |
| ״ | ״ | ۴ | فَلَوْلَا نَصَرَهُمُ الَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ قُرْبَانًا اٰلِهَةً ؕ الآیۃ پھر کیون نہ مدد پہنچی اُنکی جنکو پکڑا تھا اللہ سے ورے معبود درجہ پانے کو پوجنا۔ |
| ״ | محمد | ۲ | فَاعْلَمْ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاسْتَغْفِرْ لِذَنْۢبِكَ وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ ؕ سو جان رکھ کہ کسی کی بندگی نہین سوائے اللہ کے اور معافی مانگ اپنے گناہ کو واسطے اور ایماندار مردون اور عورتون کے لیے |
| ۲۷ | والذاریات | ۳ | وَلَا تَجْعَلُوْا مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ ؕ اِنِّيْ لَكُمْ مِّنْهُ نَذِيْرٌ مُّبِيْنٌ ۝ اور نہ ٹھہراؤ اللہ کے ساتھ اور کوئی معبود مین تمکو اُسکی طرف سے ڈرسناتا ہون کھولکر۔ |
| ״ | الحدید | ۱ | هُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ ۚ (تا چند آیات) وہ ہے پہلا اور پچھلا اور ظاہر اور اندر |
| ۲۸ | الحشر | ۳ | هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ (سہ آیات) وہ اللہ ہے جسکے سوا بندگی نہین کسی کی۔ |
| ״ | الممتحنہ | ۱ | قَدْ كَانَتْ لَكُمْ اُسْوَةٌ حَسَنَةٌ فِيْٓ اِبْرٰهِيْمَ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗ ۚ (سہ آیات تا الحمید) حکم موافقت حضرت ابراہیم ؑ و اصحاب وے در اظہار نفرت و عداوت از مشرکان قوم خود) بیشک تمکو چال چلنی ہے اچھی ابراہیم ؑ اور اُسکے ساتھہ والون کی۔ |
| ״ | التغابن | ۱ | اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ اللہ اس بن کسی کی بندگی نہین۔ |

| پارہ | سورہ | رکوع | |
|---|---|---|---|
| ۲۹ | نوح | ۲ | وَقَالُوا لَا تَذَرُنَّ اٰلِهَتَكُمْ (۳ آیات) اور کہا نہ چھوڑیو اپنے معبودون کو |
| 〃 | المزمل | ۱ | رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَاتَّخِذْهُ وَكِيْلًا ○ مالک مشرق اور مغرب کا اسکے سوا کسی کی بندگی نہین بس پکڑ اسی کو کام سونپنا۔ |
| ۳۰ | الکافرون | ۱ | قُلْ يٰاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ لَا اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ○ تو کہہ اے منکرو مین نہین پوجتا جنکو تم پوجو۔ |
| 〃 | الاخلاص | ۱ | قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ○ (تا آخر) تو کہہ وہ اللہ ایک ہے۔ |
| | | | **بیان آیات کا کہ اللہ تعالی ہی مالک ہے ہر شے کا** |
| ۱ | البقرۃ | ۱۳ | اَلَمْ تَعْلَمْ اَنَّ اللّٰهَ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ وَمَا لَكُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ مِنْ وَّلِيٍّ وَّلَا نَصِيْرٍ کیا تجھکو معلوم نہین کہ اللہ ہی کو سلطنت ہے آسمانون اور زمین کی اور تم کو نہین اللہ کے سوا کوئی حمایتی اور مدد والا۔ |
| 〃 | 〃 | ۱۴ | وَلِلّٰهِ الْمَشْرِقُ وَالْمَغْرِبُ فَاَيْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْهُ اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ○ اور اللہ ہی کی ہے مشرق اور مغرب سو جسطرف تم منہ کرو وہان ہی متوجہ ہے اللہ بیشک اللہ گنجایش والا ہے سب خبر رکھتا ہے |
| 〃 | 〃 | 〃 | وَقَالُوا اتَّخَذَ اللّٰهُ وَلَدًا سُبْحٰنَهٗ ؕ بَلْ لَّهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ كُلٌّ لَّهٗ قٰنِتُوْنَ ○ اور کہتے ہین اللہ رکہتا ہے اولاد وہ سب سے نرالا بلکہ اسکا مال ہے جو کچھہ ہے آسمان اور زمین مین سب اسکے آگے ادب سے ہین۔ |
| ۳ | 〃 | ۳۴ | لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ اسی کا ہے جو کچھہ آسمان اور زمین مین ہے۔ |
| 〃 | ال عمران | ۳ | قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ (دو آیت تا حساب) تو کہہ یا اللہ مالک سلطنت کے |
| ۴ | 〃 | ۱۱ | وَلِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ وَاِلَى اللّٰهِ تُرْجَعُ الْاُمُوْرُ ○ اور اللہ کا مال ہے جو کچھہ ہے آسمان اور زمین مین اور اللہ تک رجوع ہے ہر کام کی |
| 〃 | 〃 | ۱۳ | وَلِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ يَغْفِرُ لِمَنْ يَّشَآءُ وَيُعَذِّبُ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ○ اور اللہ کا مال ہے جو کچھہ آسمان اور زمین مین ہے بخشے جسکو چاہے اور عذاب کرے جسکو چاہے اور اللہ بخشنے والا مہربان ہے |
| 〃 | 〃 | ۱۸ | وَلِلّٰهِ مِيْرَاثُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرٌ ○ اور اللہ وارث ہے آسمان اور زمین کا اور اللہ جو کرتے ہو سو جانتا ہے۔ |
| 〃 | 〃 | ۱۹ | وَلِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ○ اور اللہ کو ہے سلطنت آسمان اور زمین کی اور اللہ ہر چیز پر قادر ہے۔ |

| پارہ | سورة | رکوع | |
|---|---|---|---|
| ۵ | النساء | ۱۸ | وَلِلّٰہِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ وَکَانَ اللّٰہُ بِکُلِّ شَیْءٍ مُّحِیْطًا ٥ اور اللہ کا ہے جو کچھ آسمانون مین ہے اور جو کچھ زمین مین ہے اور اللہ کے ڈھب مین ہے سب چیز۔ |
| 〃 | 〃 | ۱۹ | وَلِلّٰہِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ اور اللہ کا ہے جو کچھ ہے آسمان و زمین مین۔ |
| 〃 | 〃 | ۱۹ | وَاِنْ تَکْفُرُوْا فَاِنَّ لِلّٰہِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ وَکَانَ اللّٰہُ غَنِیًّا حَمِیْدًا اور اگر منکر ہوگے تو اللہ کا ہے جو کچھ آسمان و زمین مین اور اللہ بے پروا ہے سب خوبیون سراہا |
| 〃 | 〃 | 〃 | وَلِلّٰہِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ وَکَفٰی بِاللّٰہِ وَکِیْلًا ٥ اور اللہ کا ہے جو کچھ آسمان و زمین مین ہے اور بس ہے کام بنانے والا۔ |
| ۶ | المائدہ | ۳ | وَلِلّٰہِ مُلْکُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَیْنَھُمَا یَخْلُقُ مَا یَشَآءُ وَاللّٰہُ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ اور اللہ کو ہے سلطنت آسمان اور زمین کی اور جو دونو کے بیچ ہے بناتا ہے جو چاہے اور اللہ ہر چیز پر قادر ہے |
| 〃 | 〃 | 〃 | وَلِلّٰہِ مُلْکُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَیْنَھُمَا وَاِلَیْہِ الْمَصِیْرُ ٥ اور اللہ کو ہے سلطنت آسمان و زمین کی اور جو دونون کے بیچ ہے اور اسی کیطرف رجوع ہے۔ |
| ۷ | 〃 | ۱۶ | لِلّٰہِ مُلْکُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا فِیْھِنَّ وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ اللہ کو سلطنت ہے آسمان و زمین کی او جو اسکے بیچ ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہے۔ |
| 〃 | الانعام | ۲ | قُلْ لِّمَنْ مَّا فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ قُلْ لِّلّٰہِ الاٰیۃ پوچھ کسکا ہے جو کچھ ہے آسمان مین اور اور زمین مین کہہ اللہ کا۔ |
| 〃 | 〃 | 〃 | وَلَہٗ مَا سَکَنَ فِی الَّیْلِ وَالنَّھَارِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ اور اسی کا ہے جو بستا ہے رات مین اور دن مین اور وہی ہے سب سنتا جانتا۔ |
| ۹ | الانفال | ۵ | وَاِنْ تَوَلَّوْا فَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰہَ مَوْلٰىکُمْ نِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِیْرُ اور اگر وہ نہ مانین تو جان لو کہ اللہ ہے حمایتی تمہارا کیا خوب حمایتی ہے اور کیا خوب مددگار |
| ۱۱ | التوبہ | ۱۴ | اِنَّ اللّٰہَ لَہٗ مُلْکُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یُحْیٖ وَیُمِیْتُ وَمَا لَکُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰہِ مِنْ وَّلِیٍّ وَّلَا نَصِیْرٍ ٥ اللہ ہے اسی کی سلطنت ہے آسمان اور زمین مین جلاتا ہے اور مارتا ہے او تمکو کوئی نہین اللہ کے سوا حمایتی اور مددگار۔ |
| ۱۳ | ابراھیم | ۱ | اَللّٰہِ الَّذِیْ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ راہ اللہ کی جسکا ہی جو کچھ آسمان و زمین مین |
| ۱۶ | طٰہٰ | ۱ | لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ وَمَا بَیْنَھُمَا وَمَا تَحْتَ الثَّرٰی اسی کا ہے جو کچھ ہے آسمان اور زمین مین اور ان دونون کے بیچ اور نیچے گیلی زمین کے |

| پارہ | سورۃ | رکوع | |
|---|---|---|---|
| ۱۸ | المؤمنون | ۵ | قُلْ لِّمَنِ الْاَرْضُ وَمَنْ فِيْهَآ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ۝ سَيَقُوْلُوْنَ لِلّٰهِ (شش آیات) تو کہہ کسکی ہے زمین اور جو کوئی اُسکے بیچ ہے بتاؤ اگر تم جانتے ہو اب کہین گے اللہ کو۔ |
| 〃 | النور | ۹ | اَلَآ اِنَّ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ قَدْ يَعْلَمُ مَآ اَنْتُمْ عَلَيْهِ الآیۃ خبردار رہو اللہ کا ہے جو کچھ ہے آسمان و زمین مین اسکو معلوم ہے جس حال پر تم ہو۔ |
| 〃 | الفرقان | ۱ | الَّذِيْ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَلَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِي الْمُلْكِ وَخَلَقَ كُلَّ شَيْءٍ فَقَدَّرَهٗ تَقْدِيْرًا ۝ وہ جسکی ہے سلطنت آسمان و زمین کی اور نہین پکڑا اُسنے بیٹا اور نہین کوئی اُسکا ساجھی راج مین اور بنائی ہر چیز پھر ٹھیک کیا اسکو ماپ کر |
| 〃 | 〃 | 〃 | وَاتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِهٖٓ اٰلِهَةً لَّا يَخْلُقُوْنَ شَيْـًٔا وَّهُمْ يُخْلَقُوْنَ وَلَا يَمْلِكُوْنَ لِاَنْفُسِهِمْ ضَرًّا وَّلَا نَفْعًا وَّلَا يَمْلِكُوْنَ مَوْتًا وَّلَا حَيٰوةً وَّلَا نُشُوْرًا ۝ اور لوگون نے پکڑے ہین اُس سے ورے کتنے حاکم جو نہین بناتے کچھ چیز اور آپ سے بنے ہین اور نہین مالک اپنے حق مین برے کے اور نہ بھلے کی اور نہین مالک مرنے کے نہ جینے کے اور نہ جی اٹھنے کے |
| ۲۱ | لقمن | ۳ | لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الْغَنِيُّ الْحَمِيْدُ اللہ کا ہے جو کچھ ہے آسمان و زمین مین بیشک اللہ وہی ہے سب سے بے پروا سب خوبیون سراہا |
| ۲۲ | فاطر | ۲ | ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ لَهُ الْمُلْكُ ۚ وَالَّذِيْنَ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖ مَا يَمْلِكُوْنَ مِنْ قِطْمِيْرٍ (دو آیت تا خبیر) یہ اللہ ہے تمہارا رب اُسی کے لیے پادشاہی ہے اور جنکو تم پکارتے ہو اُسکے سوا مالک نہین ایک چھلکے کے۔ |
| 〃 | 〃 | ۳ | يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اَنْتُمُ الْفُقَرَآءُ اِلَى اللّٰهِ ۚ وَاللّٰهُ هُوَ الْغَنِيُّ الْحَمِيْدُ ۝ اے لوگو تم محتاج ہو طرف اللہ کے اور اللہ وہی ہے سب سے بے پروا سب خوبیون سراہا۔ |
| ۲۴ | الزمر | ۶ | لَهٗ مَقَالِيْدُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ اُسی کے پاس کنجیان آسمانون کی اور زمین کی جو منکر ہوئے ہین اللہ کی آیتون سے یہ لوگ وہی ہین ٹوٹا پانے والے۔ |
| ۲۵ | الشوری | ۱ | لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ۝ اُسی کا ہے جو کچھ آسمانون مین اور زمین مین اور وہ ہے بلند قدر عظمت والا۔ |
| 〃 | 〃 | ۲ | لَهٗ مَقَالِيْدُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ يَّشَآءُ وَيَقْدِرُ ۚ اِنَّهٗ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ اُسی پاس ہین کنجیان آسمانون اور زمین کی کشادہ کرتا ہے رزق واسطے جسکے چاہے اور تنگ |

| پارہ | سورۃ | رکوع | |
|---|---|---|---|
| | | | اور تنگ کرتا ہے بیشک وہ ہر چیز کو جاننے والا ہے۔ |
| ۲۵ | الشوریٰ | ۵ | لِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ يَخْلُقُ مَا يَشَآءُ يَهَبُ لِمَنْ يَّشَآءُ اِنَاثًا وَّيَهَبُ لِمَنْ يَّشَآءُ الذُّكُوْرَ ۝ اَوْ يُزَوِّجُهُمْ ذُكْرَانًا وَّاِنَاثًا ۚ وَيَجْعَلُ مَنْ يَّشَآءُ عَقِيْمًا ۭ اِنَّهٗ عَلِيْمٌ قَدِيْرٌ ۝ اللہ کی بادشاہت ہے آسمانوں میں اور زمین میں پیدا کرتا ہے جو چاہتا ہے دیتا ہے جسکو چاہے بیٹیاں اور دیتا ہے جسکو چاہے بیٹے یا ملا دیتا ہے انکو بیٹے اور بیٹیاں اور کر دیتا ہے جسکو چاہتا ہے بانجھ بیشک وہی ہے سب جانتا کر سکتا۔ |
| ۔۔ | الزخرف | ۷ | وَتَبٰرَكَ الَّذِيْ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا ۚ وَعِنْدَهٗ عِلْمُ السَّاعَةِ ۚ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ۝ اور بڑی برکت ہے اسکی جسکا راج ہے آسمانوں میں اور زمین میں اور جو انکے بیچ ہے اور اس ہی پاس ہے خبر قیامت کی اور طرف اسی کے پھر جاؤ گے |
| ۔۔ | الجاثیۃ | ۴ | وَلِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ وَيَوْمَ تَقُوْمُ السَّاعَةُ يَوْمَئِذٍ يَّخْسَرُ الْمُبْطِلُوْنَ ۝ اور اللہ کا راج ہے آسمانوں میں اور زمین میں اور جسدن قائم ہوگی قیامت اسدن خراب ہونگے جھوٹے |
| ۲۷ | الحدید | ۱ | لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ يُحْيٖ وَيُمِيْتُ ۚ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ اسی کو راج ہے آسمانوں کا اور زمین کا جلاتا ہے اور مارتا ہے اور وہ سب چیز کو کر سکتا ہے۔ |
| ۲۷ | ۔۔ | ۱ | لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ وَاِلَى اللّٰهِ تُرْجَعُ الْاُمُوْرُ ۝ (دو آیت تا الصدور) اسی کو ہے راج آسمانوں کا اور زمین کا اور اللہ ہی تک پہنچتے ہیں سب کام |
| ۔۔ | ۔۔ | ۔۔ | وَمَا لَكُمْ اَلَّا تُنْفِقُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَلِلّٰهِ مِيْرَاثُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ اور تمکو کیا ہوا ہے کہ خرچ نہیں کرتے اللہ کی راہ میں اور اللہ ہی کو بچ رہتا ہے ہر کچھ آسمانوں میں اور زمین میں |
| ۲۸ | التغابن | ۱ | لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ ۡ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ اسی کا راج ہے اور اسی کی تعریف ہے اور وہی ہر چیز کر سکتا ہے |
| ۲۹ | الملک | ۱ | تَبٰرَكَ الَّذِيْ بِيَدِهِ الْمُلْكُ ۡ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ بڑی برکت ہے اسکی جسکے ہاتھ ہے راج اور وہ سب چیز کر سکتا ہے۔ |
| ۳۰ | البروج | ۱ | لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ شَهِيْدٌ ۝ جسکا راج ہے آسمانوں میں اور زمین میں اور اللہ کے سامنے ہے ہر چیز۔ |

## بیان قدرت کاملہ و خالقیت و رزاقی حق سبحانہ و تعالیٰ و عجز مخلوقات اگرچہ کاملین باشند

